Vol. II
No. 5




Monday
16th June, 1952

# HYDERABAD LEGISLATIVE ASSEMBLY DEBATES

## Official Report

CONTENTS



*Price:* **Eight Annas**

GOVERNMENT PRESS
HYDERABAD-DN.
1952

# HYDERABAD LEGISLATIVE ASSEMBLY

MONDAY, THE 16TH JUNE 1952.

*(Fifth day of the Second Session.)*

THE HOUSE MET AT NINE OF THE CLOCK
[MR SPEAKER IN THE CHAIR]

## Starred Questions and Answers

*Mr Speaker* We shall now take up Questions.

DESTRUCTION OF CROPS BY BEASTS

* 90. *Shri A Raja Reddy* (Sultanabad)· Will the hon. Minister for Agriculture and Supply be pleased to state

(1) Whether crops are destroyed this year by wild beasts in Sultanabad taluq ?

(2) Whether farmers have no guns to fight the wild beasts ?

(3) If so, what action has been taken towards this part of the 'Grow More Food' Scheme ?

(4) Whether any facilities have been provided for ryots to acquire guns easily ?

*The Minister for Agriculture and Supply* (*Dr Chenna Reddy*) :

(1) This is a normal source of damage in areas adjacent to forests Presumably, some damage may have been caused this year in parts of the Taluq bordering forest areas.

(2) It is true that most of the farmers have no fire arms.

(3) Proposals for organising Shikar parties, giving rewards for killing wild animals, requisitioning the services of Police in case of large-scale damages, etc are under consideration, of Government

(4) Collectors are empowered to issue licences for muzzle-loading and breech-loading guns and rifles.

*Shri A Raja Reddy* · Does the Government propose to relax certain restrictions in the matter of getting guns in view of the changed conditions.

*Dr. Chenna Reddy* I might suggest that this question should be addressed to the hon Home Minister

شری عبدالرحمن (ملک پیٹھ) - کیا یہ صحیح ہیکہ اس سلسلہ میں عوام نے اپنی مشکلات کا اظہار اخبارات کے ذریعہ کیا تھا - لیکن اسکے باوجود حکومت نے کوئی انتظام نہیں کیا -

*Dr Chenna Reddy* In cases which have been brought to our notice, necessary action has been taken

شری عبدالرحمن - یہ جو کہا گیا ہے کہ اس سلسلہ میں ایکشن لیا گیا ہے تو کیا آنریبل منسٹر بتاسکتے ہیں کہ کس کس ضلع میں ایکشن لیا گیا ہے ؟

*Dr. Chenna Reddy* I cannot say at this stage the different actions taken at different stages

شری کے - وینکٹ رام راؤ (چنا کنڈور) - کیا آنریبل منسٹر بتاسکتے ہیں کہ ابراہیم پٹن کے تحصیلدار صاحب اور ڈپٹی صاحب کے پاس ایک شکایت پیش کیگئی تھی کہ وائلڈ بیسٹس ( Wild beasts ) فصل خراب کر رہے ہیں اسکے باوجود ابھی مزل لوڈنگ گنس ( Muzzle-loading guns ) واپس نہیں دیگئیں -

*Dr Chenna Reddy* · I do not know where that representation was made and if the complaint is brought to my notice I will certainly look into it

شری عبدالرحمن - ابراہیم پٹن تعلقہ میں جو بندوقیں سپلائی کیگئی تھیں وہ دوبارہ کیوں واپس لے لی گئیں ؟

*Dr. Chenna Reddy* Nothing like that as yet

شری گوپڈی گنگا ریڈی (نرمل - عام) - اگر مہربانی کر کے آنریبل منسٹر ہندی میں جواب دیں تو مناسب ہوگا -

*Dr Chenna Reddy* It would facilitate my enquiring into it if specific cases are brought to my notice

شری اناجی راؤ (پربھنی) - پربھنی ضلع میں خاص طور پر جینتور تعلقہ میں سوروں کی وجہ سے فصل کو بہت نقصان پہنچا ہے اسلئے وہاں کے لوگوں نے بندوقوں کے لئے درخواست دی تھی اسکا کیا انتظام کیا گیا ہے ؟

*Dr. Chenna Reddy* : If this would have been brought to my notice earlier, I would have definitely looked into it.

شری لکشمی کونڈا ( آصف آباد۔ عام ) - فی الواقعی سوروں کی وجہ سے فصلیں خراب ہو رہی ہیں۔ کیا اس بارے میں آنریبل منسٹر کچھ سوچ رہے ہیں ؟

*Dr Chenna Reddy* These details I have already submitted to the House Certainly, there are different cases in different parts of the State and necessary steps are being taken in facilitating the giving of guns by empowering the Collectors and also by arranging Shikar parties, etc

شری داجی شنکر راؤ (عادل آباد) - ہتیاروں کی سپلائی کا کیا طریقہ ہے؟ ہتیار کی سپلائی کن لوگوں کو کیجاتی ہے ؟ کیا اسکے لئے کوئی طریقہ معین کیا گیا ہے ؟

*Dr Chenna Reddy* It is at the discretion of the District Collectors who are authorised to do this

شری جے۔ رام ریڈی ( نرساپور ) - بندوق کے لئے تعلقدار صاحب سنگاریڈی کے پاس درخواستیں بیس کی گئیں - باوجود ایکسال ہونے کے اتنک بندوق سپلائی نہیں کیگئی۔ اس تاخیر کی کیا وجہ ہے ؟

*Dr. Chenna Reddy* I am sorry, I do not have any specific information about this But I assure the House that I will see to it that no delay is caused in such cases

*Mr Speaker* Let us proceed to the next question

ALL INDIA CONFERENCE OF SOCIAL SERVICE

* 86 *Shri A Raja Reddy* : Will the hon. Minister for Social Service be pleased to state

(*i*) Whether the Hyderabad Branch of the All India Conference of Social Service is a Government organisation ?

(*ii*) If not, why Government servants like Tahsildars are collecting monies from the ryots for the organization like Government demands ?

سوشیل سرویس منسٹر (شری شنکر دیو) یہ گورنمنٹ کا آرگنائزیشن نہیں ہے اس کا گورنمنٹ سے کوئی سمبندھ نہیں ہے - تحصیلداروں کو اس کے سمبندھ میں کوئی ادھیکار نہیں دیا گیا ہے -

شری وینکٹ رام راؤ- کیا یہ صحیح ہے کہ کریمنگر تعلقہ کی سوشیل سرویس کمیٹی ( Social Service Committee ) کے سکریٹری خود وہاں کے تحصیلدار صاحب ہیں ؟

شری شنکر دیو - اسکے لئے نوٹس کی ضرورت ہے -

شریمتی شاہ جہاں بیگم (برگی) - کیا سوسیل سرویس میں گورنمنٹ سرویئنٹس بھی حصہ لے سکتے ہیں ؟

شری شنکر دیو - گورنمنٹ کی جانب سے کوئی ممانعت نہیں ہے -

شری سری پت راؤ (بیڑ) - کیا یہ صحیح ہے کہ سوسیل سروس کمیٹی کے ارکان افسروں کے ذریعہ چندے وصول کرتے ہیں ؟ . . . . . . . . .

• شری عبدالرحمن - اور تحصیل تعلقداریوں کے ذریعہ بھی سوسیل سروس کیلئے زبردستی چندے وصول کئے جاتے ہیں ؟

شری شنکر دیو - زبردستی تو چندے وصول نہیں کئے جاتے -

شری لکشمی کونڈا - گورنمنٹ کی جانب سے کیا کوئی ایسے احکام دئے گئے ہیں کہ سرکاری ملازمین سوسیل کاموں میں حصہ نہ لیں ؟

شری شنکر دیو - سرکار کی طرف سے ایسے کوئی ممانعی احکام نہیں ہیں -

شری مادھو راؤ نیر لیکر - (ھنگولی - محفوظ) سوسیل سرویس کیلئے چندے وصول کرنے کی کیا گورنمنٹ کی جانب سے اجازت دیگئی ہے ؟

شری شنکر دیو - شخصی طور پر اگر کوئی چندے لے تو اسکے لئے اجازت کی ضرورت نہیں ہے -

شری عبدالرحمن - جو چندے سوسیل سرویس کیلئے وصول کئے گئے ہیں وہ کیا کئے گئے ؟

شری شنکر دیو - اسکے لئے نوٹس کی ضرورت ہے -

شری ادھو راؤ پٹیل (عثمان آباد - عام) - سوسیل سرویس کے لئے چندے جمع کرنے میں کیا تحصیلدار صاحبین اپنی پوزیشن کا استعمال نہیں کر رہے ہیں ؟

شری شنکر دیو - یہ خبر غلط ہے -

شری اناجی راؤ - کیا آنریبل منسٹر کے پاس ایسی شکایتیں وصول ہوئی ہیں کہ چندوں کے نام سے رشوتیں بھی لیجاتی ہیں ؟

شری شنکر دیو - ایسی کوئی شکایت نہیں آئی -

شری گروا ریڈی (سدی پیٹھ) - اگر سرکاری ملازمین کو اسطرح چندے وصول کرنے کی اجازت دیجائے تو کیا وہ اپنے عہدہ K لحاظ استعمال نہ کرینگے ؟

شری شنکر دیو - قطعی نہیں کرسکے -

شری داجی شنکر راؤ - سوشیل کانفرس کے لئے جو رولس ( Rules ) بنائے گئے ہیں اسکے تحت ایک کتنی کمیٹیاں بنائی گئی ہیں ؟

مسٹر اسپیکر - اس سوال کا جواب دینے کی ضرورت نہیں کیونکہ سوشل سرویس کا تعلق گورنمنٹ سے نہیں ہے اس لئے اسکے جواب کی ذمہداری گورنمنٹ پر نہیں ہے -

شری سری راملو - کیا آنریبل مسٹر جانتے ہیں کہ منتھنی کے ایک تحصلدار نے سات ہزار روپے سیٹریٹی کیلئے جمع کئے تھے لیکن وہ لاپتہ ہوگئے ہیں ؟

شری شنکر دیو - میں سمجھتا ہوں کہ اسکا کوئی سمبدھ ( सबंध ) اس سوال سے نہیں ہے -

*Mr. Speaker* : We shall proceed to the next question.

## Rehabilitation Camps

* 91 *Shri G Hanumantha Rao* (Mulug) . Will the hon. Minister for Social Service be pleased to state

Whether and if so, how many persons died in the Rehabilitation camp in Warangal ?

شری شنکر دیو - ورنگل کے ساح سوا سڈلی کے کمپ میں کچھ لوگ مر گئے ہونگے -

شری کے - ایل نرسمہوا راؤ (یلندو - عام) - کیاسوسیل سرویس کمپ کے جو اراکین بیمار ہوگئے تھے ان کےلئے کچھ انتظام کیا گیا تھا ؟

شری شنکر دیو - پوری طرح سے کیا گیا تھا -

شری لکشمن کونڈا - کیا وہاں فی الواقعی کچھ لوگ مرے ہیں ؟

شری شنکر دیو - چھان بین کرنے سے معلوم ہوا کہ جتنے مرے ہیں ان سے زیادہ پیدا ہوگئے ہیں -

شری داجی شنکر راؤ - جتنے مرے ہیں کیا انکی تعداد آپ بتاسکتے ہیں ؟

شری شنکر دیو - اس کے لئے نوٹس کی ضرورت ہے -

شری اناجی راؤ - کیا چھان بین کرتے وقت برتھہ ( Birth ) کا حساب بھی رکھا گیا ہے ؟

شری شنکر دیو - جی ہاں -

شری وی۔ ڈی۔ دیشپانڈے (اپاگوڑہ) - اس سلسلہ میں اخبارات میں خبر آئی تھی کہ ایم پیز ( M Ps ) اور ایم ایل ایز ( M L As ) نے وہاں جاکر دیکھا ہے اور ان کے کہنے کے مطابق تقریباً دس ہزار آدمی مر گئے ہیں - حکومت کے ریکارڈ کی روسے کیا فیگرس ( Figures ) ہونگے ؟

شری شنکر دیو - اسکا کوئی آدھار نہیں ہے یہ بالکل بیس‌لس انفرمیشن ( Baseless information ) ہے -

شری داجی شنکر راؤ - آپ نے جو فیگرس دئے ہیں کیا وہی صحیح ہوسکتے ہیں اور دوسرے ممبرس پر بھروسہ نہیں کیا جاسکتا ؟

مسٹر اسپیکر - جو انفرمیشن آنریبل منسٹر کی جانب سے دیا جارہا ہے اس کو صحیح سمجھنا چاہئے - اس پر کوئسچنس ( Questions ) نہیں کئے جاسکتے -

شری عبدالرحمن - ایم پیز اور ایم ایل ایز کی تحقیقات میں جو مواد ظاہر کیا گیا ہے اگر وہ غلط ہے توکیا حکومت کی جانب سے اسکی تردید کیگئی ہے ؟ اور اگر کیگئی ہے توکب کیگئی اورکس اخبار کے ذریعہ کیگئی ہے ؟

شری شنکر دیو - اسی وقت کیگئی ہے جب کہ کوئسچن آیا تھا -

شری کے - یل - نرسمہوان راؤ - ایم پیز اور ایم ایل ایز کی جو تحقیقاتی کمیٹی مقرر ہوئی تھی کیا اس نے حیدرآباد میں رہکر رپورٹ دی یا وہاں جاکر انکوائیری (Enquiry) کر کے رپورٹ دی ؟

شری شنکر دیو - اسمبلی کیطرف سے ایسی کوئی کمیٹی مقرر نہیں کیگئی ہے -

شری لکشمن گوڈا - ان اموات کی کیا کوئی خاص وجہ تھی یا عام ؟

شری شنکر دیو - میں بتلاچکا ہوں کہ وہ نیچرل ڈیتھ ( Natural death ) مرے ہیں -

شری کشٹہ رام ریڈی (نلگنڈہ - عام) - کتنے مرے ہیں کیا اسکے بارے میں آپکے پاس انفرمیشن ہے ؟

شری شنکر دیو - نہیں ہے -

شری کشٹہ رام ریڈی - میں یہ معلوم کرنا چاہتا تھا کہ ریہابلیٹیشن کیمپس ( Rehabilitation Camps ) میں آخر کتنی اموات واقع ہوئی ہیں ؟ آخر تعداد کیا ہے؟

شری شنکر دیو - ورنگل میں ایسے آٹھ کیمپس ( Camps ) ھیں - اگر کسی پرٹیکولر کیمپ ( Particular camp ) کے بارے میں آپ جاننا چاھتے ھیں تو اسکے لئے نوٹس دیجئے -

شری وی - ڈی - دیشپانڈے - یہ انفرمیشن چاھا جارھا ھے کہ ھر کیمپ میں کتنے آدمی مرے ھیں -

شری شنکر دیو - اسکے لئے نوٹس دیجائے -

شری وی - ڈی - دیشپانڈے - یہ ایک اھم سوال ھے اور اسکے متعلق اخبارات میں بھی اطلاع آچکی ھے لیکن اسکے بارے میں کیا آنکو معلومات نہیں ھیں ؟

چیف منسٹر (شری - بی رام کشن راؤ) - اگر اجازت ھوتو میں انٹروین (Intervene) کروں - اس سوال پر جس طرح بحث کیجارھی ھے وہ محض پروپگنڈہ کیلئے کی جارھی ھے جیسا کہ منسٹر فار سوشل سروس نے کہا ھے - میں اتھاریٹی کے ساتھ کہہ سکتا ھوں کہ ابتداءً میں جب کہ کیمپ قائم کیا گیا تھا بیس پچیس ڈیتھس ( Deaths ) کالرا (cholera) کیوجہ سے ھوئی تھیں اسکے ادھار پر ایک عمارت تعمیر کرنیکی کوشش کی جارھی ھے - اسکے سوا کوئی دوسری چیز نہیں - اگر کوئی پرٹیکولر ( Particular ) خبر ھوتی تو اسکے ڈیٹیلس ( Details ) بتائے جاتے - اس سلسلہ میں میں نے پریس کانفرس میں ڈیٹیلس بتائے ھیں اور اسکی تردید کی ھے - میں نے خود ان سے کہا تھا کہ وہ میرے ساتھ چلیں اور کہے کہ ڈیتھس ھوئے ھیں مجھے بتلائیں - اس طرح بیسلس ( Baseless ) طریقہ پر حکومت کو بدنام کرنیکی کوشش کی جارھی ھے - میں معزز ارکان سے یہ خواھش کرتا ھوںکہ وہ اس طریقہ سے باز آئیں اور حکومت کی مدد کریں تو بہتر ھوگا -

شری لکشمن کونڈا - فی الوقت جو کوسچن پیش کیا گیا ھے اسمیں یہ صاف طور پر ھیکہ کتنے ڈیتھس ھوے ھیں - اس سلسلے میں کیا پرٹیکولرس ( Particulars ) حاصل نہیں کئے گئے ؟

شری شنکر دیو - ھر ایک کیمپ میں کتنے ڈیتھس ھوئے ھیں یہ ڈیٹیل طور پر معلوم کرنے کیلئے کافی ٹائم کی ضرورت ھے - اس وقت جنرل طور پر بتلا یا جاچکا ھے کہ برتھس ( Births ) زیادہ ھوئے ھیں -

شری کشٹہ رام ریڈی - اسکا مطلب یہ ھیکہ اب تک جتنی اموات ھوئی ھیں انکی فہرست آپکے پاس موجود نہیں ھے -

مسٹر اسپیکر - آنریبل منسٹر نے کہدیا ھیکہ انفرمیشن کلکٹ (Collect) کیا جارھا ھے -

شری شنکر دیو - سوال میں یہ نہیں بتایا گیا ہیکہ فلاں ڈیٹ سے فلاں ڈیٹ تک مواد کمزور ہے - سوال جنرل طور پر کیا گیا ہے اس لئے جواب بھی جنرل طور پر دیا گیا -

شری وی- ڈی- دیشپانڈے - سوال یہ تھا کہ کیسے لوگ مرے ہیں- یہ ایک پرٹیکولر کوسچن ( Particular Question ) ہے لیکن اسکے با وجود بھی تحت کے ڈپارٹمنٹ والوں نے آپکو مواد نہیں دیا - ہم جانتے ہیں کہ وہاں ایک ہزار ڈتھس ( Deaths ) ہوئے ہیں -

شری - بی- رام کشن راؤ - یہ الگیشن ( Allegation ) غلط ہے کہ ایک ہزار سے زیادہ ڈتھس ہوئے ہیں - پرائما فیسی ( Primafacie ) جو بھی ہوگا بتلادیا جائیگا-

شری وی- ڈی دیشپانڈے-کیا یہ مناسب نہیں کہ اسکی تحقیقات ایم - ایل - ایز کی ایک کمیٹی بنائی جا کر کیجائے ؟

شری بی- رام کشن راؤ - کوئی ضرورت نہیں - اگر آنریبل ممبر چاہتے ہوں تو میرے ساتھ چلیں اور دکھائیں کہ کیا ڈفکٹس ( Defects ) ہیں - اس سے بڑھکر میں کوئی ضرورت محسوس نہیں کرتا -

شری جی - ہنمنت راؤ - میں نے جو کوسچن رکھا ہے وہ صاف ہے- الکشن کے زمانے میں مجھے ریہابلیٹیشن سنٹر ( Rehabilitation centre ) کے دیکھنے کا اتفاق ہوا تو میں نے وہاں دیکھا کہ ... ... ...... ..

مسٹر اسپیکر-کوسچن آور ( Question Hour ) میں ڈسکشن نہیں کیا جانا چاہئے - آنریبل منسٹر نے یہ فرمایا کہ انفرمیشن کلکٹ ( Collect ) کیا جارہا ہے - انکے پاس پورا انفرمیشن کیوں نہیں آیا یہ علحدہ مسئلہ ہے - لیکن میں سمجھتا ہوں کہ سوال پرڈسکس نہیں ہوسکتا -

شری وی - ڈی - دیشپانڈے - میں یہ دریافت کرنا چاہتا ہوں کہ اگر ہم اسٹیٹمنٹ کے ذریعہ یہ ثابت کردیں کہ ایک ہزار سے زیادہ ڈتھس ہوئے ہیں تو کیا آنریبل ممبر تحقیقاتی کمیٹی قائم کرینگے ؟

شری بی - رام کشن راؤ- یہ غلط ہے - جب حکومت یہ جانتی ہے کہ یہ بیسلس پروپگنڈہ ( Baseless Propaganda ) ہے تو پھر کمیٹی کے قیام کی کوئی ضرورت نہیں ہے -

شری کاشی رام ریڈی- جب انفرمیشن ہی کلکٹ نہیں کیا گیا ہے تو پھر کیسے کہا جاتا ہے کہ یہ الیگیشن ( Allegation ) بیسلس ( Baseless ) ہے؟

مسٹر اسپیکر - انفرمیشن کلکٹ ( Collect ) ہو رہا ہے -

شری بی - رام کشن راؤ - انرمیسس کلکٹرس کے پاس موجود ہے - یہ نہیں کہ ہمارے پاس کوئی انرمیشن ہی نہیں ہے -

شری پنی ریڈی (ابراهیم پٹن - عام) - چیف منسٹر کس بسس ( Basis ) پر کہہ رہے ہیں کہ یہ غلط ہے "

شری بی - رام کشن راؤ - میں ورنگل سے . . . . . . . . . . . .

*Mr Speaker* I would like to close the Question Hour

شری جی - هممت راؤ - میرا ایک سلیمنٹری کوسچن رہ گیا ہے - سوسیل سروس منسٹر صاحب کے پاس کوئی ایسی تعداد نہیں ہے یہ ماننے کیلئے ہم تیار نہیں - ہم مانتے ہیں کہ گورنمنٹ کے پاس تعداد موجود ہے مگر وہ ظاہر کرنا نہیں چاهتی کیونکہ اس سے انکا ہانڈا پھوٹ جائیگا - وهاں تین سال کا بچہ بھی زندہ نہیں ہے - گورنمنٹ یہ کہتی ہیکہ اپوریشن اس واقعہ کو پروپگنڈہ کی بیس سے یوز (use) کرتی ہے - مگر یہ خیال غلط ہے - اسکے لئے ایک تحقیقاتی کمیٹی قائم کی جانا ضروری ہے . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . .

مسٹر اسپیکر - یہ مسئلہ بعد میں آسکے گا -

شری وی - ڈی-دیشپانڈے - میں یہ عرض کرنا چاهتا ہوں کہ جب کوسچن آور کے دوران میں ایسے سوالات آئیں جن پر ڈسکشن ضروری ہو توکیاہم یہ امید کرسکتے ہیں کہ ایسے سوالات پر ڈسکشن کیلئے ۱-۲ گھنٹہ کا وقت رکھا جاسکے گا ؟

مسٹر اسپیکر - میں نے اس سلسلے میں نئے رولس ( Rules ) بنائے ہیں جو ایک ہفتہ کے اندر اندر شائع کردئے جائینگے - ان رولس کے لحاظ سے ہفتہ میں ایک دن خاص ڈسکشن کیلئے رکھا جائیگا - اس وقت ایسے مسائل آسکینگے -

ایک آنریبل ممبر - پولیس ایکشن کے بعد کئی ہزار لوگ بے گھر ہوچکے ہیں .

مسٹر اسپیکر - میں نے اس مسئلہ کو ختم کردیا ہے -

## Unstarred Questions and Answers

### HYDERABAD CO-OPERATIVE COMMERCIAL CORPORATION

71. *Shri L R. Ganeriwal* (Ramayanpeth) : Will the hon. Minister for Agriculture and Supply be pleased to state :—

(1) What were the assets and liabilities of the Hyderabad Co-operative Commercial Corporation, Ltd., when it was taken over by the Supply Department ?

(2) What provisions have been made for safeguarding the interests of the creditors of the Hyderabad Co-operative Commercial Corporation, Ltd.?

*Dr. Chenna Reddy* (1) The assets taken over by the Civil Supplies Department from the Hyderabad Co-operative Commercial Corporation comprise of grains, godowns, office registers, records, lorries accessories, etc, etc., and amounts receivable by the Hyderabad Co-operative Commercial Corporation

The liabilities comprise of amounts payable by the Hyderabad Co-operative Commercial Corporation The accounts as on the date of taking over are under preparation

(2) The Government of Hyderabad having taken over the assets of the Hyderabad Co-operative Commercial Corporation has accepted to meet the liabilities of this organisation thereby ensuring the interests of the creditors of the Hyderabad Co-operative Commercial Corporation.

## Discussion on the Non-official Resolution No. I.

مسٹر اسپیکر - اب اسکے بعد رزولیوشنس ( Resolutions ) پیش هونگے - آج کے ایجنڈے میں پہلا رزولوشن آنریبل ممبر سری دیسپانڈے کا ھے جسے وہ آپکے سامنے پیش کرینگے -

*Shri V D Deshpande* I beg to move the following resolution namely

This assembly recommends to the Government that immediate legislation and other steps be taken up in the matter of —

(*a*) Fixing of basic wage to all the employees in the factory and in the fields

(*b*) One month's leave with pay

(*c*) Linking up of Dearness allowance with the cost of Living Index Number.

(*d*) Providing of Bonus Fund compulsorily out of profits

(*e*) Other social security measures like old age pension, security of service, etc.

(*f*) Compulsory recognition of Unions by the employers, and

(*g*) Provision to meet unemployment through allowances and other measures.

*Mr Speaker :* The resolution is moved.

*شری وی۔ ڈی دیشپانڈے۔ میں نے ہاؤس کے سامنے جو قرارداد پیش کی ہے اس کا مقصد یہ ہے کہ کارخانوں اور کھیتوں میں کام کرنے والے مزدوروں کیلئے ضروری قوانین بنائے جائیں۔ آج کے حالات میں انکے لئے جو چیزیں ضروری ہیں انہیں عمل میں لایا جائے۔ اس رزولیوشن میں میں نے جو الفاظ استعمال کئے ہیں وہ یہ ہیں کہ

"Immediate legislation and other steps be taken up in the matter of"

جہاں قوانین کی ضرورت ہے وہاں قوانین بنائے جائیں اور جہاں ضرورت ہو دوسری تدابیر اختیار کی جائیں۔ اس سلسلہ میں میں یہ عرض کردینا چاہتا ہوں کہ مزدوروں کا سوال سنٹر ( Centre ) کے تحت آتا ہے اور اسٹیٹس ( States ) کو بھی اس سلسلہ میں حق ہے کہ وہ قوانین بنائیں۔ کانکرنٹ لسٹ ( Concurrent list ) میں بتایا گیا ہے کہ حسب ذیل چیزوں میں اسٹیٹ لیجسلیچر بھی قوانین بناسکتا ہے۔

"Social Security and social insurance, employment and unemployment

Welfare of labour including conditions of work, provident funds, employers' liability, workmen's compensation, invalidity and old age pensions and maternity benefit"

"Vocational and technical training of labour in factories and collieries."

And in the State List there is a provision for

"Relief of the disabled and unemployed"

اس سلسلہ میں حیدرآباد لیجسلیچر کو حق ہے کہ وہ ضروری قوانین بنائے۔ اس وجہ سے یہاں کی حکومت کے سامنے یہ مسئلہ پیش کیا گیا ہے۔ اس سلسلہ میں بنیادی طور پر دستور ہند میں جو پراویژنس ( Provisions ) موجود ہیں وہ مختصر طور پر آپ کے سامنے رکھنا چاہتا ہوں۔ دستور کے دفعات ۳۹-۴۱-۴۲-۴۳ اور ۴۳ میں مزدوروں کے تعلق سے یہ چیزیں رکھی گئی ہیں کہ . . . . .

In Directive Principles of State Policy

Art 39 "The State shall, in particular, direct its policy towards securing —

(*a*) that the citizens, men and women equally, have the right to an adequate means of livelihood,

(*b*) that the ownership and control of the material resources of the community are so distributed as best to subserve the common good;

(*c*) that the operation of the economic system does not result in the concentration of wealth and means of production to the common detriment,

---

*Confirmation not received.

(*d*) that there is equal pay for equal work for both men and women ,

(*e*) that the health and strength of workers, men and women, and the tender age of children are not abused and that citizens are not forced by economic necessity to enter avocations unsuited to their age or strength ,

(*f*) that childhood and youth are protected against exploitation and against moral and material abandonment "

یہ آرٹیکل ۳۹ کے تحت براویژن ( Provision ) رکھا گیا ہے دفعہ ۴۱ میں کہا گیا ہے کہ

Art 41 The State shall, within the limits of its economic capacity and development, make effective provision for securing the right to work, to education and to public assistance in cases of unemployment, old age, sickness and disablement, and in other cases of underserved want

آرٹیکل ۴۲ کے تحت یہ کہا گیا ہے کہ

Art 42 The State shall make provision for securing just and humane conditions of work and for maternity relief

آرٹیکل ۴۳ کے تحت یہ کہا گیا ہے کہ

Art 43 The State shall endeavour to secure, by suitable legislation or economic organisation or in any other way, to all workers, agricultural, industrial or other-wise, work, a living wage, conditions of work ensuring a decent standard of life and full enjoyment of leisure and social and cultural opportunities and, in particular, the State shall endeavour to promote cottage industries on an individual or co-operative basis in rural areas

دستور کے جو دفعات میں نے آپ کے سامنے بتلائے ہیں ان سے ظاہر ہے کہ دستور کا یہ منشاء ہے کہ ملک کے اندر بیروزگاری نہ ہو۔ ہر ایک کو روزگار مہیا کرنیکی حکومت جلد سے جلد کوشش کرے۔ اسکے ساتھ ساتھ دستور کا یہ بھی مقصد ہے کہ ہر شخص کو جو ضروری روزگار ملنا چاہئے اس کا موقعہ فراہم کیا جائے۔ اس سلسلہ میں حکومت ضروری قوانین نافذ کرے۔ بوڑھوں کے لئے انکی خدمت کے معاوضہ میں پنشن کا انتظام کرے بچوں کے لئے تعلیم کا انتظام کرے۔ رہنے کیلئے گھروں کا انتظام کرے۔ اس سلسلے میں حکومت یہ دیکھے کہ کسی کو تکلیف ہو۔ ملک کی دولت خاص طبقوں میں زیادہ مقدار میں جمع نہ ہوتی جائے۔ اس طرح دستور ہند کا یہ مقصد ہے کہ ملک کے اندر ہر آدمی کو روزگار ملے۔

یہ بھی مقصود ہے کہ ہر شخص کو روزگار فراہم ہو - ہر آدمی کو کام ملے ذرائع معیشت مہیا کریں - جب اس طرح سے دستور کے تحت یہ چیزیں صاف صاف ظاہر کردیگئی ہیں تو ہمارا بھی یہ فرض ہوجاتا ہے کہ ہم بھی اس سلسلہ میں جلد از جلد اس کو منسٹر کے سامنے پیش کریں تاکہ بچوں کی تعلیم کا انتظام ہوسکے- گھروں کا انتظام ہوسکے اور ایسے اسباب مہیا ہوں جنکی وجہ سے دولت کسی ایک جگہ جمع نہ ہوجائے بلکہ دولت کی تقسیم منصفانہ ہو - اس سلسلہ میں جو رزولیوشن اب ہاوس کے سامنے رکھا گیا ہے اس پر غور کیا جائے تو مناسب ہے -

اس سلسلہ میں حکومت حیدرآباد کی طرف سے ایک کمیٹی قائم کیگئی تھی جسکے صدر مسٹر رنگیے تھے کمیٹی نے تحقیقات کرنے کے بعد یہ خیال ظاہر کیا کہ بیسک ویجز ( Basic Wages ) کا سوال چار طریقوں سے حل کیا جاسکتا ہے -

۱ - ان ایکٹ منٹ - Enactment

۲ - آربٹریشن کورٹ - Arbitration Court

۳ - جنرل ویجس بورڈس - General Wages Boards

۴ - اسپیشل ٹریڈ بورڈ - Special Trade Board

ان چار طریقوں کے ذریعہ سے مسائل کو حل کرنے کی کوشش کیجاسکتی ہے - اتنا مواد فراہم کرنے کے بعد انہوں نے سفارش کی ہے کہ حیدرآباد ریاست کیلئے بنیادی اجرت ۲۶ روپیہ اور مہنگائی بھتہ ۲۴ روپیہ مقرر کیا جائے - حیدرآباد کی حکومت نے ۲۶ روپیہ بنیادی اجرت گورنمنٹ کے کارخانوں کے مزدوروں کیلئے تو مان لیا ہے لیکن جو خانگی کارخانے والے مزدور ہیں انکے لئے ابھی کوئی بنیادی اجرت مقرر نہیں کیگئی ہے - چونکہ میں مزدوروں کے ساتھ کام کرتا ہوں اسلئے مجھے اسکا تجربہ ہوا ہے کہ اس قانون کے نہ ہونے کی وجہ سے لیبر آفیسرس کو بھی مشکلات پیش آتی ہیں کیونکہ وہ خانگی کارخانہداروں پر کوئی پریشر ( Pressure ) نہیں ڈال سکتے کہ وہ بنیادی اجرتیں دینے کیلئے رضامند ہوجائیں - ناندیڑ میں لیبر آفیسر نے فیاکٹری کے مالکوں کی ایک کانفرنس بلائی تھی - اس کانفرنس میں جیننگ فیاکٹری کے مالک ایک پارسی صاحب تھے جنکا نام مجھے اسوقت یاد نہیں ہے - انہوں نے سوال اٹھایا کہ کمیٹی کی یہ رپورٹ ایک ریکمنڈیٹری ( Recommendatory ) نوعیت رکھتی ہے - چاہیں تو اسکو ہم مان سکتے ہیں اور نہ چاہیں توکچھ بھی نہیں - جبکہ حکومت نے ایک تحقیقاتی کمیٹی مقرر کی اور مواد فراہم کر لیا ہے تو یقیناً بنیادی اجرت ۲۶ روپئے مقرر ہونی چاہئے- اسلئے ہمارے پاس کوئی ایسا طریقہ ہونا چاہئے کہ مالک کارخانہ بنیادی اجرت کو قبول کرلے - یہاں یہ سوال پیدا ہوتا ہے کہ مالک یہ کہتے ہیں کہ ہم اتنی اجرت نہیں دیسکتے - بار بار کارخانے کے مالکوں کے سامنے یہ سوال آتا ہے

لیکن کیا میں یہ پوچھ سکتا ہوں کہ جب یہ لوگ بازار جا کر کپاس خریدتے ہیں تو اسوقت جو بھاؤ انہیں بتایا جاتا ہے اسکو قبول نہ کر کے بغیر خریدے واپس آجاتے ہیں اور اپنا کارخانہ بند کردیتے ہیں ؟ جب اس معاملہ میں ایسا نہیں کرتے تو پھر مزدوروں کے معاملہ میں انہیں کیوں اصرار رہتا ہے ؟ انہیں اس معاملہ میں بھی کپاس کے بھاؤ کی طرح مزدوروں کے مطالبات کو قبول کرنا چاہئیے ۔ کم از کم انکے مطالبات کو اس حد تک تو قبول کرنا چاہئیے کہ ان بیچاروں کو زندگی کیلئے جو چیزیں ضروری ہیں انکے حاصل کرنے کیلئے آسانی ہوجائے ۔ ہمیں ایک ایسا نظام قائم کرنا چاہئیے جسمیں ہر آدمی کیلئے روزگار کا انتظام کیا جاسکے تب ہی ہم اسکو ایک ولفیر اسٹیٹ ( Welfare State ) کہہ سکینگے ۔ بنیادی اجرت کو اگر حکومت لازمی قرار دے تو کارخانے کے مالکوں کو یہ کہنے کا موقع نہ رہیگا کہ ہم اتنی اجرت نہیں دے سکتے جسطرح راسٹیریل ( Raw Material ) کی جو بھی قیمت قرار پائے کارخانے کے مالک اسے دینے کیلئے تیار ہوجاتے ہیں اسیطرح مزدوروں کی بنیادی اجرتیں دینے کیلئے بھی انہیں تیار ہونا چاہئیے ورنہ انہیں کارخانے کے چلانے کا حق نہیں رہیگا ۔ میں اسکو مانتا ہوں کہ انڈسٹریلسٹس ( Industrialists ) کو بیرونی مال کے کاسٹیس کی وجہ سے نقصان ہوتا ہے لیکن انہیں اس نقصان کی پابجائی مزدوروں کی اجرتوں سے نہیں کرنی چاہئیے ۔ اگر انڈسٹریلسٹس کو کچھ نقصان ہو رہا ہو تو حکومت کا فرض ہے کہ انکی مدد کرے لیکن ساتھ ہی حکومت کو چاہئیے کہ وہ کارخانوں کے مالکوں کو ان سادی چیزوں کے مان لینے کیلئے مجبور کرے ۔ کمیٹی کی سفارشات کے تحت ۲۶ روپیہ بیسک ویج ( Basic Wage ) کافی نہیں ہے ۔ انڈکس نمبر (۱۶۰) ( Index number ) کے تحت بنیادی اجرت ۴۲ روپیہ دیجانی چاہئیے لیکن چونکہ کمیٹی نے یہ محسوس کیا کہ مالکان کارخانہ جات اتنی اجرت نہیں دیسکتے اسلئے اس نے ۲۶ روپیہ پگار ( पगार ) دینے کی سفارش کی ۔ غور طلب یہ ہے کہ کارخانہ دار لاکھوں روپیہ منافع کمانے کے باوجود مزدوروں کو بنیادی اجرت دینے کےلئے تیار نہیں ہیں ۔ اسلئے میں سمجھتا ہوں کہ اس سلسلہ میں حکومت کو چاہئیے کہ ضروری قانون بنائے ۔ جب میں نے میونسپل ورکرس (Municipal Workers) کا سوال عہدہ داروں اور منسٹر کے سامنے رکھا تو افسوس کے ساتھ کہنا پڑتا ہے کہ انہوں نے فرمایا کہ ہمارے ہاں اتنے فنڈس نہیں ہیں کہ ۲۶ روپیہ پگار دے سکیں بعض وقت تو گورنمنٹ یہ کہتی ہے کہ میونسپلٹی گورنمنٹ کا جزو نہیں ہے لیکن جب اسکے بجٹ کا مسئلہ آتا ہے تو حکومت کہتی ہے کہ وہ ہماری منظوری سے تیار ہوگا ۔ آپکو احساس ہونا چاہئیے کہ وہاں غریب مزدور کام کرتے ہیں ۔ غریب مزدوروں کے لئے آپ کے پاس فنڈ نہیں ہے تو آپکو فنڈس مہیا کرنے چاہئیں ۔ جو اصول قائم ہو اسکے مماثل میونسپل ورکرس کو بھی پگار ملنا چاہئیے ۔ حکومت کی طرف سے یہ کہا جاتا ہے کہ چونکہ میونسپالٹی گورنمنٹ کنسرن ( Government concern ) نہیں ہے اسلئے یہ لاگو نہیں ہوتا ۔ لیکن میں سمجھتا ہوں کہ یہ گورنمنٹ کنسرن ہے اس لئے

ہیں - ۲۰ روپیہ بنیادی اجرت دینی چاہئیے اور اسکے لئے ضروری فنڈس حکومت کو فراہم کرنے چاہئیں - اگر ضرورت ہو تو گریڈیڈ ٹیکزیشن (Graded Taxation) بڑے طبقہ پر عائد کیا جاسکتا ہے - آپکے حافظہ کو تازہ کرنے کیلئے میں دستور ہند کی دفعات کو پڑھ دینا چاہتا ہوں - دستور ہند میں کہا گیا ہے کہ بنیادی اجرت دینے کیلئے جو کچھ کارروائی ضروری ہو کرنی چاہئیے - ملک میں مالدار بھی ہیں اور غربت بھی ہیں- حکومت اس سلسلہ میں ضروری قدم اٹھائے تا کہ میونسپل ورکرس (Municipal Workers) اور دوسرے گروپوں مزدوروں کو بنیادی اجرت کے دینے کا انتظام ہوسکے- جس طرح ہمارے فنڈامنٹل سوک رائیٹس ( Fundamental Civic rights ) ہیں اسی طرح یہ بھی ہمارے رائیٹس ( Rights ) ہیں - لیکن اگر ہم زندہ نہیں رہ سکے تو کوئی کام بھی نہیں کرسکتے - اس بارے میں حکومت زیادہ سے زیادہ توجہ دے تو ٹھیک ہوگا - دوسری چیز جو میں آپکے سامنے رکھنا چاہتا ہوں وہ فکٹری لیبررس ( Factory Labourers ) کے ساتھ ساتھ کھیت مزدوروں کا مسئلہ ہے جن کے لئے بیسک وجس ( Basic Wages ) مقرر کرنے کی ضرورت ہے - اس سلسلہ میں منیمم وجس ایکٹ ( Minimum Wages Act ) سنہ ۱۹۴۸ع میں نافذ کیا گیا - فیر وجس بل ( Fair Wages Bill ) پیش کیا گیا جو انڈر کنسیڈریشن ( Under Consideration ) ہے - لیبررس کے لئے فیر وجس قائم کرنے کے سلسلہ میں یہ جو بل پیش کیا گیا ہے میں سمجھتا ہوں کہ ایک بڑا ٹاسک ہے - جیسا کہ مجھے معلوم ہے اس میں یہ کہا گیا ہے -

"Fixing of basic wage to all the employees in the factory and in the fields"

اس میں اگریکلچرل لیبر ( Agricultural Labour ) کے لئے ڈسمبر سنہ ۵۳ع تک منیمم ویجس قائم کرنے کے لئے کہا گیا ہے - ہمارے اسٹیٹ کے جو اگریکلچرل لیبررس ہیں ان کے حالات کا مطالعہ کر کے ان کیلئے کیا اجرت رکھی جائے یہ طے کرنا ہمارا کام ہوگا - اس سلسلہ میں حکومت کو فوری ضروری تدابیر اختیار کرنا چاہئیے اور اس سلسلہ میں حکومت کو جلد از جلد قدم اٹھانا چاہئیے - گنگا پور تعلقہ میں بہت کم معاوضہ پر کھیت مزدور دن بھر کام کرتے ہیں لیکن اسکے دوسرے طرف بمبئی اسٹیٹ کے علاقہ میں مزدور کو روزانہ دو ڈھائی روپیہ ملتے ہیں - چونکہ گنگا پور میں زمینداروں اور ساہوکاروں کی مونا پلی ( Monopoly ) ہے اسلئے وہاں روزانہ سوا روپیہ پر ان مزدوروں کو کام کرنے کے لئے مجبور کیا جاتا ہے - صرف اتنا ہی نہیں بلکہ ان مزدوروں کو قرضہ بھی دیا جاتا ہے اور اس قرضہ کے تحت ان مزدوروں کو ۲-۳ سال تک کام کرنے پر مجبور کیا جاتا ہے - آپ کہتے ہیں کہ قرضہ کیوں حاصل کرتے ہیں - مگر ہمیں دیکھنا چاہئیے کہ ان کی بھی تو ضروریات ہیں - بیماری - بچوں کی شادی وغیرہ کے سلسلہ میں وہ لوگ قرضہ لینے پر مجبور ہوتے ہیں - اس کا سلسلہ سالہا سال جاری رہتا ہے اس لئے مناسب ہوگا کہ ان کھیت مزدوروں کے مسائل کو لیجسلیشن (Legislation)

کے دریعہ حل کیا جائے اور ان کے لئے اجرت مقرر کی جائے ۔ کارخانہ کے مزدوروں سے زیادہ کھیت کے مزدور اسکے مستحق ھیں ۔ ان کے لئے زمین بھی مہیا کرنی چاھئے ۔ زمین کے مہیا کرنے کی اسکیم پر غور کرنا اور انکے لئے بنیادی اجرت کم از کم ۲۶ روپیہ مقرر کرنی چاھئے اور مہنگائی بھتہ ۳۲ روپیہ ھونا چاھئے ۔ ایک آرڈر کے دریعہ ان کی بنیادی اجریں طے کردینی چاھئیں ۔ میں سمجھتا ھوں کہ یہ ایک اچھا قدم ھوگا ۔ دوسری چیزوں کی بہ نسبت یہ زیادہ اھم اور بنیادی مسئلہ ھے ۔ حکومت کو جلد از جلد ریگے کمیٹی ( Rege Committee ) کی سفارشات کو لاگو کرنا چاھئے ۔ صرف بنیادی اجرت کا سوال ھی نہیں بلکہ اسکے ساتھ ساتھ جیسا کہ دستور ھند میں لکھا گیا ھے انکو ٹھیک طریقہ سے زندگی بسر کرنے کے لئے ایسا بگار مقرر کرنا چاھئے جو ان کے لئے پیٹ بھر روٹی مہیا کرسکا ضامن ھو ۔ چنانچہ ایسے بیسک ( Basic ) اور میمم ویجز ( Minimum Wages ) مقرر کرنے چاھئیں جن سے ان کی زندگی آرام سے بسر ھوسکے ۔ یہ ایک ضروری قدم ھے جو حکومت کو فوری اٹھانا چاھئے ۔

دوسری چیز جو میں یہاں رکھہ رھا ھوں وہ " ون منتھس لیو وتھہ پے " (One month's leave with pay) ھے ۔ اسمبلی کے اندر ھم ۳-۴ گھنٹے کام کرتے ھیں اور دوسرے آفیسر ۶ گھنٹہ کام کرتے ھیں ۔ دوسرے افسروں کو رخصت وغیرہ کی سہولتیں حاصل ھیں مثلاً بیماری کی رخصت، کیاژول لیو ( Casual leave ) اور دوسرے اقسام کی لیو ( Leave ) ان کو ملسکتی ھے ۔ لیکن مزدور کارخانہ کے اندر صبح سے شام تک کام کرتا ھے خون پسینہ ایک کرتا ھے اور ملک کی دولت پیدا کرتا ھے اس کے لئے ھم اگر اس چیز کی ضرورت کو محسوس نہ کریں تو افسوس ھے ۔ ان کو بھی تو آخر ریسٹ ( Rest ) کی ضرورت ھوگی ۔ کچھ آرام کی ضرورت ھوگی اس کا خیال نہیں کیا جاتا ۔ مزدور تحریک سے میرا تعلق پچھلے ۱۰ سال سے ھے ۔ جب بھی میں کارخانہ داروں سے ملتا ھوں تو وہ شکایت کرتے ھیں کہ مزدور زیادہ کام نہیں کرتے ۔ امریکہ اور انگلینڈ کے اندر مزدور زیادہ کام کرتے ھیں ۔ لیکن میں یہ عرض کرونگا کہ یہاں کے مزدور کے بارے میں کیا کوئی ایک ڈاکٹر کی طرح یہ بھی غور کرتا ھے کہ ان کو جو غذا دیجاتی ھے اور ان کے رھنے سہنے کا جو انتظام ھے کیا وہ اس قابل ھے کہ ان کی ایفیشینسی ( Efficiency ) کو بڑھاسکے؟ کیا آدھا پیٹ کھا کر ایفیشینسی برقرار رکھی جاسکتی ھے ؟ ممکن ھے کوئی ایڈیلسٹ ( Idealist ) آدھا پیٹ کھا کر اپنا کام کرسکے لیکن وہ بھی زیادہ دن نہیں کرسکتا ۔ اول مزدوروں کو تو صبح سے شام تک کام کرنا پڑتا ھے ۔ بعض کو تو راتوں میں بھی کام کرنا پڑتا ھے ۔ انکے آرام کا کوئی انتظام نہیں ۔ اگر وہ اپنی زندگی کی ضروریات کے سلسلے میں کسی دن کارخانہ نہ جائیں تو غیرحاضری پڑتی ھے انہیں اپنی زندگی کی ضروریات کی تکمیل کے لئے موقع دیا جانا چاھئے ۔ آپ انکے لئے جو قوانین بناتے ھیں وہ بھی ایسے ھی ھیں جیسے کہ اگر کسی بیل کو زور سے پیٹا جائے تو وہ بھی زور سے دوڑتا ھے ۔ مزدور کو رخصت مع بگار کا لالچ دیا جاتا ھے تاکہ وہ اس

لالچ میں زیادہ دن کام کرے ۔ حالیہ قانون میں ۱۰ دن کی رخصت معہ تنخواہ رکھی گئی ہے ۔ مگر اسکی پہلی شرط یہ ہے کہ کوئی مزدور آٹھ دن سے زیادہ گھر پر نہ رہے ۔ مزدور صبح سے شام تک کام کرتا رہتا ہے ۔ اسے اپنے رہنے سہنے کا انتظام کرنا پڑتا ہے اور بیمار ہونیکی صورت میں ڈاکٹر سے علاج کروانے کیلئے بھی پیسے نہیں ہوتے ۔ میں یہ پوچھنا چاہتا ہوں کہ وہ اپنی ان ضروریات کی تکمیل کے لئے اگر ۸ دن بلا اجازت گھر پر رہجائے تو اسے ۱۰ دن کی رخصت مع تنخواہ کا بھی مستحق کیوں نہیں سمجھا جاتا ؟ حالیہ فیکٹری ایکٹ میں یہ ۱۰ دن کی جو ترمیم آئی ہے اس سے پہلے کے قانون میں ۱۰ دن رکھے گئے تھے اور یہ دس دن ہی اچھے تھے ۔ آنریبل ممبرس آف دی اسمبلی کے سامنے اس وضاحت کی اس لئے ضرورت ہے کہ وہ ممکن ہے اس سے واقف نہوں کہ کارخانوں میں مزدورکو فی سال ۳۰۴ دن یا ۳۰۶ دن کام کرنا پڑتا ہے ۔ پہلے قانون کے تحت کوئی مزدور ۲۳۰ دن پورا کام کرے تو اسکو ۱۰ دن کی رخصت معہ تنخواہ کے مل سکتی تھی ۔ جدید قانون میں دس دن کے بجائے ۱۰ دن کئے گئے ہیں لیکن اسکے باوجود شرط اتنی کڑی رکھی گئی ہے کہ کوئی مزدور ۵۲ یا ۵۳ دن سے زیادہ غیرحاضر نہیں رہ سکتا ۔ آپ ہی بتلائیے کہ ہم اچھے حالات میں رہنے والے لوگ بھی سال بھر میں کافی رخصت کی ضرورت محسوس کرتے ہیں تو کیا اس مزدورکو سال میں ۵۲ دن سے زیادہ رخصت کی ضرورت محسوس نہیں ہوتی ؟ کیا کبھی آٹھ دس دن گھر پر بغیر اجازت کے رہنا نہیں پڑتا ؟ کارخانے کے مزدوروں کو کبھی ایسی ضرورت ہو ہی جاتی ہے ۔ کبھی کسی کا بھائی مرجاتا ہے ۔ کسی کا باپ مرجاتا ہے ۔ کسی کی ماں مرجاتی ہے ۔ وہ گھر چلاجاتا ہے ۔ ایسی صورت میں بغیر اجازت گھر جانیکی شکایت ہوتی ہے ۔ اور آٹھ دن سے زیادہ ہوجانیکی صورت میں اسکی ۱۰ دن کی رخصت کا حق بھی ختم ہوجاتا ہے ۔ پہلے قانون میں یہ نہیں تھا ۔ پہلے قانون میں یہ تھا کہ سال میں ۲۳۰ دن حاضر رہے تو چاہے وہ اجازت حاصل کرے یا نہ کرے وہ رخصت کا مستحق ہوجاتا تھا ۔ موجودہ قانون کے تحت وہ اجازت کے ساتھ ۵۲ دن غیرحاضر رہ سکتا ہے اور اسمیں بغیر اجازت کے ۸ دن سے زیادہ نہیں رہ سکتا ۔ میں عثمان شاہی ملز کا صدر ہوں ۔ میں نے دیکھا ہے کہ . . . . . . . .

مسٹر اسپیکر ۔ عثمان شاہی ملز کے صدر یا . . . .

شری وی ۔ ڈی ۔ دیشپانڈے ۔ معاف کیجئے میرا مطلب یہ تھا کہ میں عثمان شاہی ملز ورکرس یونین ( Osmanshahi Mills Workers' Union ) کا صدر ہوں ۔ میں نے مزدوروں سے معلوم کیا ہے ۔ مزدور یہ کہتے ہیں کہ ۱۰ دن کی رخصت ہونی چاہئے لیکن اس شرط کے ساتھ ۱۰ دن بھی ٹھیک نہیں ۔ یہ ۱۰ دن تو ہیں مگر ایسے کہ "گھی دیکھا پڑکا نہیں دیکھا" معلوم تو ہوتا ہے کہ ۱۰ دن مل رہے ہیں ۔ مزدور یہ دیکھ رہے ہیں کہ پہلے کم از کم ۱۰ دن تو ملسکتے تھے ۔ میں یہ تفصیلات آپ کے سامنے اور آنریبل لیبر منسٹر کے سامنے اس وجہ سے رکھ رہا ہوں کہ آپ کو یہ معلوم ہو کہ کارخانہ کے مزدور کیا دقتیں محسوس کر رہے ہیں ۔ یہ کانکرنٹ لسٹ (Concurrent list)

میں ہے اور فیکٹریز ایکٹ ( Factories' Act ) بھی کنکرنٹ لسٹ کے تحت آتا ہے - حیدرآباد کا لیجسلیچر اسکا مجاز ہے کہ وہ ترمیم کرے اور اگر نہیں کرسکتا اور سمیر قانونی یہ مشورہ دیدے کہ یہ ہمارے ہاتھ میں نہیں تو وہ اس مسئلہ کو آگے ریپرزنٹ ( Represent ) کرے - ہم چاہتے ہیں کہ جو کوئی مزدور ۱۰ یا ۲ دن کام کرتا ہے اسکو ایک دن کی رضا بگار کے ساتھ دی جانی چاہئیے - اگر یہ نہ ہو تو اسکے معنی یہ ہونگے کہ عملاً مزدوروں کو مع بگار کے رخصت نہیں ملسکے گی اور اس طرح کے قاعدوں سے کوئی فائدہ نہوگا - جو شرط رکھی گئی ہے اسکو لچکدار بنایا جائے تاکہ مزدوروں کے لئے کافی گنجائش رہے - اس سلسلے میں بمبئی میں مل اونرز اسوسی ایشن ( Millowners' Association ) اور مزدوروں کے درمیان ایک معاہدہ ہوا تھا - اگر کارخانہ دار اچھی سہولتیں دیتے ہیں تو قانون کو رکاوٹ نہیں بنایا جانا چاہئیے - یہاں بھی لیبر منسٹر کو چاہئیے کہ وہ کارخانہ داروں کو تیار کریں - ۸ دن کی بجائے ۲۲ یا ۲۰ دن کی غیر حاضری کی صورت میں بھی رخصت مل سکے ایسا معاہدہ ہونا چاہئیے - نندا صاحب جب بمبئی میں منسٹر تھے تو انہوں نے سنہ ۱۹۴۸ع میں مل اونرز سے یہ معاہدہ کرایا تھا - یہی اقدام یہاں بھی ہونا چاہئیے تاکہ مزدوروں کو رخصت مل سکے - یہ پہلی چیز تھی جو میں عرض کرنا چاہتا تھا -

دوسری چیز یہ ہے کہ ۱۰ دن کی رخصت کافی نہیں - ایک مہینے کی رخصت مع بگار ہونا چاہئیے - آپ چاہتے ہیں کہ ملک کی پیداوار بڑھے ملک کی دولت میں اضافہ ہو ہم بھی یہی چاہتے ہیں لیکن اسکے ساتھ ہم یہ بھی چاہتے ہیں کہ ہمارا مزدور بھی ایسا ہی پیدا کرے جتنا کہ امریکہ کا مزدور پیدا کرتا ہے - مگر اس کے لئے ویسے حالات پیدا کرنا ضروری ہے - مزدوروں کو اتنی فرصت اور اتنا آرام دیجئے کہ وہ تازہ توانا بن سکیں - افسوس ہے کہ ہمارے پاس اس کا کوئی انتظام نہیں ہے - ایسٹرن ( Eastern ) یورپ کے علاقوں میں بڑے بڑے راجاؤں مہا راجاؤں کے محلوں کو سینیٹوریمس ( Sanatoriums ) میں تبدیل کیا گیا ہے اور مزدور وہاں معہ تنگار رخصت پر بھجوائے جاتے ہیں - ان مقامات پر مزدور تفریح کرکے اپنی طاقت بڑھا کر واپس آتے ہیں اور اپنی بڑھی ہوئی طاقت سے زیادہ افشنسی ( Efficiency ) کے ساتھ کام کرتے ہیں - یہ طریقہ ہمارے لئے بھی ضروری ہے - بمبئی گورنمنٹ نے مدرسوں کی حدتک یہ انتظام کیا ہے کہ انہیں لوناوڑا اور مہابلیشور جیسے مقامات پر بھیجتی ہے تاکہ وہ اپنے دماغ کو ٹھیک کرکے بچوں کو پڑھا سکیں لیکن جس طرح دماغ کو آرام کی ضرورت ہے اسی طرح جسم کے لئے بھی آرام ضروری ہے - اسی طرح کارخانہ کے مزدوروں کو ایک مہینے کی رضا مع بگار دیں تو اس سے پروڈکشن ( Production ) میں کمی تو ہوگی - انکے دماغ اور جسم کو تازگی پہنچنے اور انکی طاقت بڑھنے سے وہ اور زیادہ پروڈکشن کرسکینگے - اسلئے ایسے قاعدے ہونے چاہئیں کہ مزدور پندرہ دن کی رضا سے استفادہ کرسکیں - اس سوال پر اس لحاظ سے بھی غور کیا

جائے کہ باقی گورنمنٹ سرونٹس کے لئے آپ کیا سہولتیں دیتے ھیں - وہ تو روزانہ چھ گھنٹے کام کرتے ھیں لیکن مزدوروں کو آٹھ گھنٹے کام کرنا پڑتا ھے - ان کے لئے رضا کا مناسب انتظام ضروری ھے -

دوسری چیز مہنگائی بھتہ ھے - اسکے بارے میں مجھے یہ عرض کرنا ھے کہ اس سلسلے میں ریگے کمیٹی نے جو تحقیقات کی ھیں اس میں بتایا گیا ھے کہ ریاست حیدرآباد میں ڈیرنس الونس ( Dearness Allowance ) کم از کم ۲۶ روپیہ ہونا چاہئے شہر حیدرآباد میں ۲۶ اور دیہات میں ۲۳ - یہاں ڈیرنس الونس مختلف مقامات پر مختلف طریقوں سے دیا جاتا ھے اس سلسلہ میں کوئی بنیادی کام نہیں کیا گیا ھے جسکی رو سے اسکو یکساں بنایا جاسکے - جیسے جیسے مہنگائی بڑھتی ھے اسی لحاظ سے مہنگائی بھتہ بھی بڑھنا چاہئے - ریگے کمیٹی نے بھی اپنی رپورٹ میں یہ بتایا ھے کہ مہنگائی کے ساتھ ساتھ مہنگائی بھتہ بھی بڑھانا ضروری ھے کیونکہ موجودہ صورت یہ ھے کہ آپ کے ۱۰ روپیہ ۱۰ سال پہلے کے ۲۵ روپیوں کے برابر ھیں - اس لحاظ سے اگر آپ کسی کو (۱۰۰) روپیہ دئے جاتے ھوں تو ریئل ویجس ( Real Wages ) کے لحاظ سے وہ ۲۵ روپیہ ھی سمجھے جائینگے - حقیقت یہ ھے کہ مہنگائی بڑھتی جا رہی ھے اور خاص کر مزدور اس مہنگائی سے متاثر ہو رہے ھیں - اب انہیں جو ویجس دئے جا رہے ھیں وہ ریئل ویجس کے اعتبار سے بہت کم ھیں - جیسے جیسے مہنگائی بڑھتی ھے اسی لحاظ سے مزدوروں کے پگار اور ڈیرنس الونس میں اضافہ ہونا چاہئے تاکہ کمپلیٹ نیوٹرالائزیشن ( Complete Neutralisation ) ہوسکے - یہ مسلمہ ھے کہ نیوٹرالائزیشن کہیں ۷۵ فیصد اور کہیں ۵۰ فیصد ہوا ھے احمد آباد میں ۱۰۰ فیصد ہوا ھے - اس اعتبار سے کارخانوں میں مزدوروں کو جو اجرت ملتی ھے وہ ریئل ویجس ( Real Wages ) کے لحاظ سے کم ھے - مجھے افسوس کے ساتھ کہنا پڑتا ھے کہ ریگے کمیٹی کی سفارشات سنہ ۱۹۵۰ع میں سامنے آئی ھیں جس میں کہا گیا ھے کہ جلد سے جلد تحقیقات کرکے مہنگائی کے ساتھ ساتھ مہنگائی الونس کو بھی بڑھانا چاہئے لیکن اس سلسلہ میں ابتک کچھ بھی نہیں ہوا - اس سلسلہ میں ۲۸-۲-۵۱ تک کام کیا گیا - آگسٹ ۱۹۵۱ع تک جیسا کہ میں نے پڑھا تین میٹنگس ہوئے - اگر آگسٹ ۵۱ع تک انکے یہ میٹنگس ہوچکے تھے تو پھر میں یہ سمجھنے سے قاصر ہوں کہ اب جبکہ ایک سال ختم ہو رہا ھے حکومت نے کیا قدم اٹھایا - کیا حکومت اسکی وضاحت کریگی - کیا حکومت یہ سمجھتی ھے کہ مہنگائی خود بخود ختم ہو جائیگی ؟ کم سے کم اب تو ایسے امکانات نہیں ھیں - درمیان میں سلمپ ( Slump ) ضرور آیا تھا قیمتیں ضرور گری تھیں - ہمیں امید تھی کہ قیمتیں گری جائینگی - لیکن قیمتیں پھر چڑھ گئیں - مہنگائی بدستور قائم ھے اسلئے مہنگائی بھتہ کا سوال بدستور قائم ھے - مہنگائی کے ساتھ مہنگائی بھتہ کو بھی بڑھنا چاہئے کیونکہ قیمتیں پھر بڑھ رہی ھیں - اسلئے میں لیبر منسٹر صاحب سے یہ عرض کرونگا کہ وہ ریڈٹیپیزم ( Red Tapism ) کو ختم فرما کر جلد سے جلد اس چیز کو عمل میں لانے کی کوشش کریں -

اسکے بعد میں ایک دو چیزیں عرض کرکے اپنی تقریر ختم کرونگا ۔ بونس کا سوال اٹھایا گیا ہے ۔ اس سوال کو اس طرح سے رکھنے کی وجہ یہ ہے کہ مجھے اس سلسلہ میں تجربہ ہوا ہے کہ مختلف وجوہات بتلا کر مزدوروں کو بونس نہیں دیا جاتا ۔ چنانچہ عثمان شاہی ملز میں دو سال پہلے بونس کا سوال اٹھایا گیا تھا ۔ اوس وقت حکومت کی طرف سے یہ پابندی عاید کی گئی تھی کہ شیرہولڈرس ( Share holders ) کو چھ فیصد سے زیادہ ڈویڈنڈ ( Dividend ) نہیں دینا چاہئے ۔ اس وجہ سے ریزرو فنڈ ( Reserve Fund ) کو بونس شیرز ( Bonus Shares ) میں تبدیل کردیا گیا ۔ جس شخص کا ایک شیر تھا اوس کو مزید تقریبا ایک شیر مفت میں دیا گیا ۔ مثلاً میرا ایک شیر تھا تو مجھے پورے دو شیر ملگئے ۔ پہلے ½ ۵ فیصد ڈویڈنڈ دیا جاتا تھا اور اب ۹ فیصد ڈویڈنڈ دینا پڑتا ہے ۔ حکومت نے یہ راستہ اس لئے نکالا ہے کہ کسی طرح شیر ہولڈرس کو زیادہ فائدہ دیا جائے ۔ لیکن جب مزدوروں کے بونس کا سوال آتا ہے تو اوسکو بالائے طاق رکھا جاتا ہے اور منافع شیر ہولڈر میں تقسیم کردیا جاتا ہے ۔ اس طرح تقریبا ۳۰ لاکھ روپیہ شیر ہولڈرس میں تقسیم کیا گیا۔ انڈسٹریل ٹرسٹ فنڈ چونکہ حکومت کے تحت ہے اسلئے اسپر خاص توجہ کی ضرورت ہے ۔ ہوتا یہ ہے کہ جو پرافٹ ( Profit ) ہوتا ہے اس میں ایسی کوشش کی جاتی ہے کہ مزدوروں کو بونس بانٹنے کا کوئی موقع باقی نہ رہے ۔ بونس اسلئے دیا جاتا ہے کہ بنیادی اجرتیں کافی نہیں ہوتیں اور مہنگائی بھتہ کافی نہیں ہوتا ۔ اسلئے بونس کی شکل میں اس کا تکملہ کیا جاتا ہے بمبئی انڈسٹریل ٹرسٹ فنڈ (Bombay Industrial Trust Fund) کا یہ فیصلہ ہے کہ بونس ضروری ہے ۔ نگار کی کمی کو پورا کرنے کے لئے بونس دیا جانا چاہئے ۔ انڈسٹریل ٹرسٹ فنڈ کا فیصلہ صحیح ہے ۔ حکومت کو اس بارے میں سوچنا چاہئے ۔ کم ازکم انڈسٹریل ٹرسٹ فنڈ کے تحت جو کنسرنس ( Concerns ) ہیں انکے متعلق سوچنا چاہئے ۔ میں امید کرتا ہوں جس طرح پرافٹ ( Profit ) سے ڈویڈنڈ کا انتظام کیا جاتا ہے اسی طرح مزدوروں کو بھی انکی محنت پر ڈویڈنڈ قائم کیا جانا چاہئے ۔ مالکان ایسے ایسے طریقوں سے کیلکولیشنس ( Calculations ) کرسکتے ہیں جن سے یہ بتاسکیں کہ پرافٹ نہیں ہوا ہے ۔ مینجمنٹ بورڈ کی جانب سے یہ کہا جاتا ہے کہ ۱۰ فیصد ڈپریسیشن چارج ( Depreciation Charge ) دیا گیا ۔ ۲۰ فیصد ریزروفنڈ ( Reserve Fund ) میں ہے ۔ اور ساڑھے بارہ فیصد مینیجنگ کمیٹی کا کمیشن ہے وغیرہ وغیرہ ۔ اور ایک دو لاکھ کا ڈویڈنڈ دیا گیا ہے ۔ اسلئے کچھ نہیں بچا ۔ لہذا بونس نہیں دیا جاسکتا ۔ جب مزدوروں سے زیادہ محنت کا مطالبہ کیا جاتا ہے تو اسکی ضرورت ہے کہ مینجمنٹ کے ساتھ مزدوروں کے نمائندوں کو اسوسی ایٹ ( Associate ) کرنے کا موقع دیا جائے تاکہ وہ یہ دیکھیں کہ واقعی فایدہ ہو رہا ہے یا نہیں ۔ مجھے ناندیڑ میں تجربہ ہوا ۔ ناندیڑ میں کپاس کی خریدی کے سلسلہ میں ۲۰ لاکھ روپیہ کا نقصان بتایا گیا ۔ لیکن اگر مزدوروں کے نمایندوں کو ان کے ساتھ اسوسی ایٹ کرنے کا موقع دیا جاتا تو میں یقین سے بتلا سکتا

ہوں کہ وہ ایسا نہیں ہوسکتا ۔ حکومت کو اس کےلئے راستہ نکالنا چاہئے اور مزدوروں کے نمایندوں کا کوآپریشن ( Co-operation ) حاصل کرنا چاہئے ۔ میں یہ عرض کرونگا کہ پرافٹ میں مزدوروں کےلئے بونس کا حصہ رکھا جانا چاہئے ۔ بونس کا مقصد یہ ہوتا ہے کہ چونکہ گذارا ناکافی ہوتی ہے اسلئے بونس کے ذریعہ اوسکی تکمیل ہوسکے۔ اس کو دھیان میں رکھکر حکومت کو غورکرنا چاہئے ۔ بمبئی میں یہ جو ورک اوٹ ( Work-out ) کیا گیا ہے کہ ۱۰ فیصد ڈپریسییس اور ۲۰ فیصد ڈویڈنڈ اور ۶ فیصد مینیجنگ کمیٹی کا کمیشن نکالنے کے بعد ایسا منافع نہیں بچا کہ بونس دیا جاسکے تو بھلا ایسی باتوں کو مزدور کیسے قبول کرسکتے ہیں ؟ ڈیرنس الونس بونس سے کم ملتا ہے تو کیا پرافٹ شیرنگ اسکیم ( Profit Sharing Scheme ) کے لئے مزدور تیار نہ ہونگے ؟ اس چیز کو سامنے رکھتے ہوئے اگر پرافٹ شیرنگ اسکیم بنائی جائے اور مزدوروں کے نمایندوں اور کارخانہ والوں کا اسوسی ایشن ( Association ) ہوتو یہ سوال حل ہوسکتا ہے ۔ سوشل سیکورٹی ( Social Security ) اورسوشل انشورنس ( Social Insurance ) کے سلسلہ میں ہاؤزنگ اسکیم (Housing Scheme) آرہی ہے ۔ آنریبل منسٹر اس کو واضح کرنے والے ہیں اسلئے میں اپنے خیالات ظاہر نہیں کرونگا صرف یہ عرض کرونگا کہ ہمارے پاس جو اعداد ہیں اس لحاظ سے ہاؤزنگ کا جو انتظام ہے وہ کہیں بھی ۳ فیصدی سے زیادہ نہیں ہے۔ مزدوروں کےلئے ۳۰ فیصدی سے زیادہ گھروں کےانتظام کا پروپورل ریگر کمیٹی کی سفارشات میں تھا ۔ سربور سپر ملز میں ۲۷ فیصد ہورنگ کا انتظام ہے اور الوین کمپنی میں ۲۳ فیصد اور بعض جگہ تو ۱۰ فیصد ہورنگ کا انتظام ہے ۔ شہر حیدرآباد میں یوں بھی مکانات کا انتظام نہایت تکلیف دہ ہے چنانچہ ایم ایل ایز کے کوارٹرس کے سلسلہ میں بھی بہت تکالیف ہوئیں یہ اس کا ثبوت ہے ۔ جو مزدور کارخانوں میں کام کرتے ہیں ان کے لئے ضرورت اس کی ہے کہ جلد سے جلد کوئی انتظام کیا جائے ۔ اسکیم یہ ہے کہ ۱۰ ہزار مکانات پانچ سال میں تیار کئے جائیں ۔ میں عرض کرونگا کہ ۱۰ ہزار مکانات پانچ سال میں تیار بھی ہوں تو وہ ناکافی ہیں اس لئے ضروری ہے کہ حکومت کوئی ایسی اسکیم سوچے جس سے جلد از جلد گھروں کا انتظام ہوسکے ۔ آپ کو معلوم ہونا چاہئے کہ بالندیڑ میں عموماً ٹین کے مکانات ہیں ۔ مکانات کی دیواریں ٹین کی ہیں اور اوپر ٹین ، ہے جو مزدور ۸ گھنٹے کار خانے میں کام کرتا ہے وہ ان ٹین کے مکانات میں کسطرح اپنی زندگی گزار سکتا ہے ؟ ان حالات کو پیش نظر رکھتے ہوئے زیادہ سے زیادہ ہاؤزنگ اسکیم پر توجہ کی ضرورت ہے ۔

اسکے بعد مڈیکل ایڈ ( Medical aid ) کے بارے میں کچھ عرض کرونگا ۔ کل کوئسچن آور ( Question hour ) میں مڈیکل ڈپارٹمنٹ سے متعلق چند سوالات آئے تھے ۔ کہا گیا کہ جب دوا کےلئے جائیں تو ڈاکٹر صاحب گھر پر آنے کےلئے کہتے ہیں ۔ حکومت کو چاہئے کہ ڈاکٹروں کو رسی ڈینشیل ( Residential )

طور پر رکھیں اس کے لئے ۳ - ۴ سو روپیہ زیادہ بھی دینا پڑے تو اس زاید خرچ کو برداشت کرنا چاہئے تاکہ وہ پرائیویٹ پراکٹس ( Private Practice ) نہ کریں۔ باندیڑ میں چار ہزار مزدور کام کرتے ہیں جن کے لئے صرف ایک ڈاکٹر ہے ۔ ہونا تو یہ چاہئے کہ ہر دو ہزار مزدوروں پر ایک ڈاکٹر ہو ۔ فیکٹری ایکٹ کے تحت بھی یہی ہونا چاہئے ۔ باندیڑ کے ڈاکٹر پرائیوٹ پراکٹس کرتے ہیں ۔ ایسا پارٹ ٹائیم ڈاکٹر ( Part time doctor ) کیا چار ہزار مزدوروں کے لئے کافی ہوسکتا ہے ؟ ضرورت ہے کہ مڈیکل ایڈ کے سلسلہ میں کوئی قدم اٹھایا جائے ۔

مزدوروں کے لئے کوئی گرایجویٹی ( Gratuity ) کی اسکیم نہیں ہے ۔ غور کیجئے کہ کیا ہمیں بڑھاپا نہیں آئیگا ؟ اہلکاروں کے لئے تو ایسی اسکیم ہے ۔ ایک مزدور ۲۰ سال کار خانہ میں کام کرتا ہے اسکو بڑھاپا آگھیرتا ہے تو اسکو یہ کہکر نکالدیا جاتا ہے کہ تم بوڑھے ہوگئے ہو اب کام نہیں کرسکتے ۔ اسکے چھوٹے چھوٹے بچے ہوتے ہیں ۔ بیوی ہوتی ہے ۔ انکا کوئی لحاظ نہیں کیا جاتا ۔ اوسے نوکری سے نکالدیا جاتا ہے اور کوئی گرایجوٹی بھی نہیں دیجاتی ۔ ۲ سال تک جو شخص ملک کی دولت کے پیدا کرنے میں ہاتھ بٹاتا ہے اسے جب بڑھاپا آتا ہے تو آپ اس کے لئے کوئی انتظام نہیں کرتے ۔ تو پھر بتائے کہ مزدوروں میں کس طرح حوصلہ پیدا ہوسکتا ہے کہ وہ ملک کی دولت کو بڑھائیں ۔ فوج کے لوگوں کو تو پنسن دیجاتی ہے تاکہ ضعیفی میں انکا سہارا ہو تو کیا مزدوروں کو اسکی ضرورت نہیں ؟ آجکل کے حالات میں پراویڈنٹ فنڈ ( Provident Fund ) کی اسکیم بھی ناکافی ہے اس کا عمل کار خانوں کی حدتک ہونے والا ہے جیسا کہ میں نے ابھی پڑھا ہے ۔

"Social Security and Social insurance , employment and unemployment, welfare of labour including conditions of work, provident fund, employers' liability, workmen's compensation, invalidity and old age pensions and maternity benefit."

However, initially, it has been applied to six major industries namely:—

Textiles, Iron and Steel, Cement, Engineering, Paper and Sugar Industries.

ان چھ انڈسٹریز کے سلسلہ میں اب امپلائیز پراویڈنٹ فنڈ ایکٹ سنہ ۱۹۵۲ع کی ایک اسکیم آرہی ہے یہ ناکافی ہے ۔ کیا صرف ان چھ انڈسٹریز میں ہی ہمارے مزدور کام کرتے ہیں ؟ ایسی بات تو نہیں ہے ۔ بلکہ یہ سوال تمام مزدوروں سے تعلق رکھتا ہے اس لئے تمام مزدوروں کی حدتک سوچنا چاہئے ۔ میں یہ تو نہیں کہتا کہ یہ تمام باتیں فوراً ہی ہوجانی چاہئیں بلکہ آپ چاہیں تو ایک دو اسٹیجس ( Stages ) میں اسکی تکمیل کرسکتے ہیں اور کم از کم کار خانے کے مزدوروں کے لئے گرایجویٹی ( Gratuity ) اور پراویڈنٹ فنڈ ( Provident Fund ) کا انتظام کرسکتے

ھیں اور اس اسکیم کو ایک ریٹراسپکٹیو ایفکٹ ( Retrospective effect ) کے ساتھ لاگو ہونے کا انتظام کرسکتے ھیں - ھمارے پاس یونین میں روزانہ بوڑھے لوگ آتے ہیں اور یہ کہتے ہیں کہ ھمیں علحدہ کردیا گیا ھے حالانکہ ھم ابھی کام کرنے کے قابل ھیں - ھم کام کرنا چاھتے ھیں لیکن علحدہ کردیا گیا ھے اور کوئی پنشن یا گرایچویٹی بھی نہیں دینگے - ھمیں وہ وقت یاد رکھنا چاھئے جبکہ ھم بھی بوڑھے ھو جائینگے- اس وقت ھمارا کیا حال ھوگا ؟ ان تمام حالات کو پیش نظر رکھتے ھوئے گرایچویٹی اور اولڈ ایج پنشن ( Old age Pension ) سے متعلق اسکیم بنانی چاھئے تاکہ بڑھاپے کی زندگی بہ غریب آسانی سے بسر کرسکیں -

میں ایک دو چیزیں اور عرض کرونگا جو کمپلسری آرگنائزڈ یونین ( Compulsory Organised Union ) کی بابتہ ھیں آپکو معلوم ھے کہ شاہ آباد میں ۴۸ دن تک ہڑتال ھوتی رھی اور ھر مزدور نے یونین کا ساتھ دیا - سو فیصد مزدور یونین کے ساتھ تھے چنانچہ الکٹریسٹی اور واٹر ورکس کے مزدوروں نے ہڑتال کی - مزدوروں پر لاٹھیاں برسیں - گولیاں چلائی گئیں - انکو گرفتار کیا گیا - دفعہ ۱۴۴ نافذ کیا گیا - لیکن اسکے باوجود ۴۸ دن تک مزدوروں نے ہڑتال کی - پھر بھی مالک یہی کہتا رھا کہ ھم اس یونین کو نہیں مانینگے - میں حکومت سے پوچھنا ھوں کہ جب دستور کے تحت انٹرنیشنل فلاڈلفیا چارٹر ( International Philadelphia Charter ) اور انٹرنیشنل مزدور اداروں کے قانون کو مانتے ھیں تو پھر کیوں مزدوروں کی یونین کو تسلیم نہیں کیا جاتا ؟ میں نے لیبر کمشنر سے بات چیت کی - انہوں نے کہا کہ ھم کیا کریں قانون ھمیں کوئی سہارا نہیں دے رھا ھے اس سلسلہ میں حکومت کو راست قدم اٹھانا چاھئے- اگر آپ چاھیں تو سیکریٹ بیلٹ ( Secret Ballot ) لیا جائے - ھم اس کےلئے تیار ھیں - اس ذریعہ سے معلوم کیا جائے کہ کونسی یونین مزدوروں کی یونین ھے - قانون کے تحت صنعتی عدالت میں انڈسٹریل ڈسپیوٹ ایکٹ ( Industrial Dispute Act ) کے تحت ھم یہ سوال نہیں لیجاسکتے- لیبر منسٹر بھی یہی کہتے ھیں کہ قانون ھمکو کوئی سہارا نہیں دے رھا ھے - مالک کہتا ھے کہ ھم آپکی یونین کو تسلیم نہیں کرینگے - جب ایسے حالات ھوں توکسطرح سوشیل ولفیر اسٹیٹ ( Social Welfare State ) قائم ھوسکتا ھے ؟ مارچ سنہ ۱۹۲۶ع میں جو ٹریڈ یونین ایکٹ بنایا گیا تھا اور اس میں سنہ ۱۹۴۸ع میں ترمیم ھوئی تھی اس پر عمل نہیں کیا گیا- اس میں مزید ترمیم کرنے کا خیال ظاھر کیا جا رھا ھے - آپ سوچتے رھتے ھیں - آپکی اسکیمیں ھیں- اسکیموں کا سلسلہ تو چلتا رھتا ھے - یہ سلسلہ ختم نہیں ھوتا - لیکن مزدور اپنے مالک سے لڑ تو نہیں سکتا - مالک اسے نکال دیتا ھے ایسی صورت میں مزدور کے ھاتھ میں صرف ایک ھی ھتیار ھے لیکن آپ نے اس پر بھی پابندیاں لگا رکھی ھیں اور قانون کے تحت آپ نے اسکے اسٹرائک کے حق کو بھی نا ممکن بنا دیا ھے - اسنشل سرویسس ( Essential Services ) کا سلسلہ چلتا ھی رھتا ھے اور اسٹرائکس اس کی آڑ میں نہیں ھوسکتے - عثمان شاھی ملز

اور آعظم جاھی ملز کے مزدوروں کا یہی حال ہے - ذرا اسپشل سروس کو ختم کرکے دیکھئے تو معلوم ہوگا کہ کیا نتائج برآمد ہوتے ہیں - جب ہم رکگنیشن آف دی یونین ( Recognition of the Union ) کے لئے جاتے ہیں تو حکومت کہتی ہے کہ اسارے میں تحقیقات ہونگی - جب اسپشل سروس کی مدت ختم ہوتی ہے تو آپ پھر چھ مہینے بڑھا دیتے ہیں اور رکگنیشن کے لئے جاتے ہیں تو یہ کہا جاتا ہے کہ تحقیقات ہونگی - آپ یہاں تو اس طرح ڈٹے رہتے ہیں لیکن مٹھی بھر کارخانہ داروں کے سامنے آپ گھٹنے ٹیک دیتے ہیں - کیا یہ ضروری چیزیں حکومت نہیں کرسکتی ؟ جبکہ وہ جب ملک کی بھلائی کےلئے کام کرنا چاہتی ہے تو اسے یہ محسوس کرنا چاہئے کہ کارخانہ دار جو مزدوروں کا حق نہیں دیتے وہ ان سوشل الیمنٹس ( Unsocial elements ) ہیں انکے سامنے آپ گھٹنے ٹیک دیتے ہیں - شاہ آباد میں ایک سو مزدور ملکر یہ چاہتے ہیں کہ انکی یونین کو رکگنائز ( Recognise ) کیا جائے یہ انکا حق ہے - انکے حق کو تسلیم کیا جائے نہیں تو وہ کام نہیں کرینگے - لیکن اس کا اثر کچھ بھی نہیں ہوتا - کانگریس نے اپنے مینیفسٹو ( Manifesto ) میں یہ تو بتایا تھا کہ مزدوروں کے مفادات کو پیش نظر رکھا جائیگا لیکن عملاً کچھ نہیں کیا جاتا - مجھے یہ عرض کرنا ہے کہ اگر حکومت ایک سوشل ولفیر اسٹیٹ ( Social Welfare State ) بنانا چاہتی ہے تو مزدوروں کو قانون کے تحت سہولتیں فراہم کرے اور انکی بھلائی کا خیال رکھے - اگر اس سلسلہ میں آپ سیکرٹ بیلٹ لینا چاہیں تو لے سکتے ہیں مجھے کوئی اعتراض نہیں ہے - یونین کا رکگنائز کیا جانا ضروری ہے یہ میرا دعوی ہے - اگر آپ میرے ساتھ چلیں تو معلوم ہوگا کہ میرے کہنے پر کام ہوتا ہے یا نہیں لیکن اسکے باوجود بھی آپ ہماری امداد نہیں کرتے اس لئے میں عرض کرونگا کہ کمپلسری رکگنیشن آف دی یونین ( Compulsory Recognition of the Union ) ہونا چاہئے -

مسٹر اسپیکر - ایک گھنٹہ ہوچکا ہے یہ لیبر کونسیچن ہے میں اس پر پابندی تو عائد کرنا نہیں چاہتا لیکن اس سلسلہ میں اور معزز ارکان کی بھی تقاریر ہونگی ان کےلئے بھی ٹائم ہونا ہے - میں اس پر آنریبل ممبر کو توجہ دلانا چاہتا ہوں

شری وی - ڈی - دیشپانڈے - آخری چیز میں ان امپلائمنٹ (Unemployment) کے بارے میں پانچ دس منٹ عرض کرکے اپنی تقریر ختم کرتا ہوں - اس سلسلہ میں " حیدرآباد گورنمنٹ بلیٹن ان اکنامک افیرس ( Hyderabad Government Bulletin on Economic affairs ) میں لیبر کمشنر صاحب نے اپنے افسروں سے جو کہا ہے وہ آپکے سامنے پڑھکر سناتا ہوں

"A Blue-print for meeting unemployment in the urban areas among skilled workers and educated persons is being worked out by the Minister for Labour, Hon. Shri V B. Raju Explaining the scheme to the officers concerned, Mr Raju described it as a "humble beginning" towards the solution of what was one of the most urgent and compelling problems facing a modern democratic society. The success of the Five Year Plan, he declared, would be governed very largely by the proper organization of skilled man-power"

